BIG BIRD
Eat Well. Live Well

# Tasty har Bite hai
# BIG BIRD hi Right hai

Big Bird is introducing a premium range of chicken products in Pakistan.
We take pride that our plant is one of the most modern plants in the world which manufactures the finest quality processed chicken and provides you with a mouthwatering assortment to experience the best of ready to cook and fully cooked meals. All available under one roof.















IAL Saatchi & Saatchi

# Tabba Kidney Institute

**Tabba Kidney Institute** is a non-profit hospital for all kidney related ailments, which serves as a center for excellence in teaching, research and continuing education for nephrology, urology and related fields.

Moreover, **Tabba Kidney Institute** is committed to provide complete, International-standard care for prophylaxis and therapeutic management of nephro-urological diseases.
















ST - 26, Block 7, Federal B Area, Karachi - Pakistan
Tel: 3633 3036 - 42, Email: info@tabbakidney.org
Web: www.tabbakidney.org

**Follow us on:**

**Tabba Kidney Institute**

# Your Happiness is a few Clicks Away!

Find Thousands Of Matches From All Over The World

# www.marrymax.com

Premier Matrimonial Service **for Pakistanis Only**




## It Always Starts With You!

Maximum Privacy, Personalized Service

Find Matches All By Yourself or Contact Us and We Will Find Match For You!

- Personalized Service
- For Pakistanis, Worldwide
- Operational Since 2013

**Start Free**

Visit us: www.marrymax.com

Maximum Options

Call Us: (051) 831-1882, (051) 844-5467

Meet Us: 3rd Floor, Green Trust Tower, Jinnah Avenue, Blue Area, Islamabad, Pakistan

| United States | United Kingdom | Canada |
| --- | --- | --- |
| 36-01 37th Ave, Long Island City, NY, 11101, USA | Lidstone Ct Unit 1,Uxbridge Rd, George Green, Slough, SL3 6AG, UK | 2244 Drew Road, Mississauga, Ontario, Canada |
| +1 (718) 554-1682 | +44(175) 320-1214 | +1 (905) 203-3647 |



We make it happen, and you make it last!

/MarryMax /MarryMax

# There is no eid
# if there is no meat



# True®
## Meat Grinder

The new affordable and compact meat grinder with a high gloss white finish and grey accents. Our rotocutter attachment maintains the freshness of meat from farm till feast. The new burger press accessory will also assist in perfectly shaping your kebabs, this eid.

Web: www.kenwoodpakistan.com UAN: (021) 111-764-111

Join KENWOOD, PAKISTAN







KENWOOD
CREATE MORE

# CHOP SHOP

FROM FARM TO FORK

سہولتِ قربانی

"Perform Sunnat-e-Ibrahimi with Chop Shop by booking your order today."

## QURBANI RATES 2016





| GOAT | COW SHARE | WHOLE COW |
| --- | --- | --- |
| 23,000 | 16,000 | 108,500 |

REGISTER NOW!







A Product of Tata Best Foods Limited

ALPHA (OCEAN MALL) | GREENS SUPER MARKET (GULSHAN E IQBAL) | PARK TOWER SUPER MART
IDEAL SUPER MARKET (F.B. AREA) | KK SUPER MARKET (GULISTAN E JAUHAR)
KK SUPER MARKET (F.B. AREA) N SUPER MARKET (GARDEN EAST)

MASALA
TV FOOD MAGAZINE

HUM
مصالحہ

Volume 8 - Issue 86 September 2016

# Content

Adam's®

# Cottage Cheese

Adam's cottage cheese is made from fresh pasteurized low-fat milk which lets you enjoy that fresh cheese taste.

You can eat it as part of a salad, or put it on a toast or simply enjoy it by itself.







Natural Cheese



info@adams.pk






# اداریہ

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

ذوالحجہ کے مہینے میں مسلمان اپنا دوسرا اہم اسلامی تہوار ''عیدالضحیٰ'' مناتے ہیں اور اس موقع پر حسب استطاعت دل کھول کر قربانی کا اہتمام کرتے ہیں۔ دین اسلام کا اصل مقصد انسان کا ''تزکیہ'' یعنی انسان کو پاکیزہ بنانا ہے لیکن دیکھا گیا ہے کہ قربانی کے اس عمل میں لوگ نہ صرف جانور کے ساتھ صفائی اور پاکیزگی کو بھی ''ذبح'' کردیتے ہیں۔ جگہ جگہ گندگی کے ڈھیر لگے ہوتے ہیں جس کی توقع کسی اچھے مسلمان سے تو کیا کسی اچھے انسان سے بھی نہیں کی جاسکتی۔ گو کہ شہری حکومتوں کی جانب سے حتی المقدور صفائی کی کوشش کی جاتی ہے لیکن اتنا کافی نہیں ہے۔ قربانی کے دنوں میں ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ گھر کی طرح اپنے علاقے کو صاف رکھنا ہماری دینی ذمہ داری ہے' جس کی خلاف ورزی کم از کم دینی تہوار کے موقع پر اور بالخصوص ایک عبادت کو انجام دیتے ہوئے بالکل نہیں ہونی چاہئے۔

یادرکھیں کہ قربانی کا مقصد ہے اللہ کی رضا کا حصول اور اللہ اپنے ان بندوں کو پسند کرتا ہے جو حقوق العباد کا خیال رکھتے ہیں لہٰذا قربانی کے موقع پر اپنے غریب ہمسایوں' رشتہ داروں اور دوستوں کو ضرور یاد رکھیں اور عید سادگی سے مناتے ہوئے جہاں تک ممکن ہو ان کی اعانت کریں تا کہ وہ بھی عید کی خوشیاں مناسکیں۔

چلتے چلتے کچھ باتیں تازہ شمارے کے حوالے سے' جسے ہم نے قارئین کے ازحد اصرار پر اضافی صفحات کے ساتھ ایک خاص شمارے کی شکل دی ہے۔ ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' کے عیدالاضحیٰ اسپیشل میں مصالحہ کے شیفس کے بنائے گئے ایسے کھانوں کی 70 سے زائد ایسی تراکیب شائع کی ہیں جو عید کو مزیدار اور چٹ پٹا بنانے میں معاون ثابت ہوں۔ اتنا ہی نہیں بلکہ اس شمارے میں عیدالضحیٰ سے متعلق معلوماتی مضمون اور ضروری معلومات کو بھی شامل کیا گیا ہے۔ اپنی اس کوشش میں ہم کس حد تک کامیاب ہوئے ہیں۔ حسب دستور یہ جاننے کیلئے ہم آپ کے خطوط اور ای میلز کے منتظر رہیں گے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین کی پوری ٹیم اور میری جانب سے تمام قارئین کو عید کی ڈھیروں خوشیاں مبارک ہوں۔

**ادارہ**

چیف ایڈیٹر: سلطانہ صدیقی   جوائنٹ ایڈیٹر : شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ: نصرخان' سینئر ویژولائزر : سید نبیل احمد' ڈیزائنر : یوسف رضوی' فوٹوگرافی : احسن قریشی' حارث عثمانی
ایڈورٹائزنگ منیجر: منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv فون: 0333-3222353 ڈسٹری بیوٹر : رہبر نیوز ایجنسی 0333-2168390 پرنٹر : یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ: بلڈنگ نمبر 10/11' حسن علی اسٹریٹ' متصل آئی آئی چندریگر روڈ' کراچی 74000 یو اے این نمبر: 111-486-111
مزید معلومات کیلئے رابطہ کریں: shazia.anwar@hum.tv آن لائن خریداری کیلئے رابطہ کریں: http://www.masala.tv/masalamag/

# حج، زندگی میں تبدیلی کا نام ہے

اسلام چاہتا ہے کہ حج مومن کی زندگی میں نہ صرف تبدیلی لائے بلکہ فیصلہ کن موڑ بن جائے

تحریر: پروفیسر مفتی منیب الرحمٰن

لغت میں حج کے معنی ہیں کسی قابل تعظیم چیز کا قصد کرنا اور اصطلاح شریعت میں عبادت کی غرض سے بیت اللہ کے قصد کو حج کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے "بیت اللہ کا حج کرنا لوگوں پر اللہ کا حق ہے، جو بھی وہاں تک پہنچنے کی استطاعت رکھتا ہو۔"

رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا "جو شخص سفر خرچ اور سواری پر قادر ہو جس کے ذریعے وہ بیت اللہ تک پہنچ سکے اور اس کے باوجود وہ حج نہ کرے تو عملاً اس سے کوئی فرق نہیں کہ وہ یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر مرے۔"

یہ سوال ہر ذہن میں اٹھ سکتا ہے کہ طویل اور تکلیف دہ سفر کر کے مسلمانوں کو ایک مقام پر جمع کرنے میں آخر کیا راز پنہاں ہے؟ سب لوگوں کو ان کا روایتی لباس اتروا کر دو چادریں پہنا دینے میں کیا مصلحت ہے؟ آخر اس میں کیا حکمت ہے کہ لاکھوں انسان دیوانہ وار پتھر کی ایک عمارت کے گرد چکر کاٹ رہے ہیں؟ دو پہاڑیوں کے درمیان دوڑ رہے ہیں؟ ایک خاص دن اور تاریخ کو ایک خاص مقام پر پورا شہر آباد ہوتا ہے اور شام کو اجڑ جاتا ہے۔ لاکھوں لوگ پتھروں کے علامتی ستون پر کنکریاں برسا رہے ہیں، ایک خاص مقام پر ایک ہی دن لاکھوں لوگ جمع ہو کر لاکھوں جانوروں کی قربانی پیش کرتے ہیں آخر کیوں؟

دراصل یہ سارے انداز یہ بتاتے ہیں کہ حج معمول کے شب و روز کا نام نہیں بلکہ معمول کی زندگی کو ترک کر کے مجاہدانہ انداز سے مہاجرانہ زندگی (کیمپ لائف) گزارنے کا نام ہے۔ ایک محدود عرصے کیلئے لباس، رنگ، علاقائیت، زبان اور نسب و نسل کے تمام امتیازات کو کلی طور پر ترک کر دینے کا نام ہے۔ یہ سب کچھ دراصل امام الانبیاء حضرت ابراہیم علیہ السلام، ان کے صاحبزادے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اور ان کی اہلیہ حضرت ہاجرہ کی اتباع کا نام ہے۔

حج عالمی اسلامی اخوت، وحدت و اتحاد اور نظریاتی ہم آہنگی کے بھرپور مظاہرے اور اس عزم کے عملی اظہار کا نام ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ کے دین کا تقاضا ہوا تو ہم حضرت ابراہیم علیہ السلام کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اپنا سب کچھ اللہ کی راہ میں لٹانے کا عزم رکھتے ہیں اور حج اسی عزم مصمم کے اظہار کا نام ہے۔ اگر یہ "روح حج" ہمارے قلب و قالب میں صحیح معنی میں اتر گئی تو سمجھیں ہم نے مقصد حیات پا لیا ورنہ محض مشقت سفر کے سوا اور حکم الٰہی کی ظاہری تعمیل کے سوا ہمارے ہاتھ کچھ نہ آیا۔

ہم جب عین بیت اللہ کی چوکھٹ کے سامنے سجدہ کر رہے ہوں تب بھی بیت اللہ ہمارا مسجود و معبود نہیں ہوتا، مسجود و معبود تو صرف اللہ کی ذات ہوتی ہے، بیت اللہ تو صرف "جہت سجدہ" ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے غالباً اس میں حکمت یہ مستور رکھی ہے کہ کعبے کو اپنے انوار و تجلیات کا مرکز بنا کر ہمیں اس کی جانب رخ کر کے نماز پڑھنے اور اس کے گرد طواف کرنے کا حکم دیا تا کہ ہم پر کعبے کی برکات کے طفیل اس کی رحمتوں، برکتوں اور انوار و تجلیات کا نزول ہو۔ دوسری حکمت یہ ہے کہ ہماری عبادت کیلئے مرکزیت، ایک نقطہ ارتکاز توجہ ہوتا کہ ہم مختلف سمتوں کی جانب بھٹکنے سے محفوظ رہیں۔ اطراف عالم کے مسلمانوں میں ایک مثالی وحدت اور یک رنگی پیدا ہو جائے۔ حضور نبی پاک ﷺ نے اسی قبلے کو مومن کی شناخت اور پہچان کا وسیلہ قرار دیتے ہوئے ارشاد فرمایا "جس نے ہماری طرح نماز پڑھی، ہمارے قبلے کی جانب عبادت میں رخ کیا اور ہمارا ذبیحہ کھایا تو وہ ظاہری علامات کے اعتبار سے مسلم ہے۔"

اسلام چاہتا ہے کہ حج مومن کی زندگی میں نہ صرف تبدیلی لائے بلکہ فیصلہ کن موڑ بن جائے گناہوں کو ترک کر کے پاکیزہ زندگی گزارنے کا نقطہ آغاز ہو۔ بندہ اپنے رب سے شعوری طور پر ایک عہد و پیمان اور تجدید وفا کا عزم کرکے، صرف سلا ہوا لباس ہی نہ اتارے بلکہ گناہ کا وہ لباس بھی اتار پھینکے جس میں وہ سرتاپا جکڑا ہوا ہے۔ صرف دو سفید چادروں پر مشتمل اجلا لباس ہی نہ پہنے بلکہ ایمان و ایقان اور کردار کو بھی اتنا ہی صاف اور پاکیزہ بنا دے۔ اپنے آپ کو اپنی روح اور جسم کو بھی اسی فطرت سلیم کے سانچے میں ڈھال لے جس پر خالق نے اسے پہلے روز تخلیق فرمایا تھا۔ حج کا لباس یہ ظاہر کرتا ہے کہ انسان اپنے آپ کو گناہوں کی ان آلودگیوں سے دُور کر کے جو معاشرے نے اس پر تھوپ دی ہیں، فطرت سے قریب تر بلکہ اس کے عین مطابق ہو جائے۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا "جس نے خالص اللہ کی رضا کیلئے حج کیا اور اس دوران نہ تو شہوت رانی کی اور نہ ہی گناہ کیا تو وہ گناہوں سے ایسا پاک و صاف ہو کر لوٹے گا جیسے اپنی پیدائش کے دن گناہوں سے پاک تھا۔" ایسے ہی کامل و مکمل حج کو تاجدار انبیاء نے "حج مبرور" قرار دیتے ہوئے ارشاد فرمایا "حج مبرور کی جزا جنت کے سوا اور کوئی چیز نہیں ہو سکتی۔"

اگر ہم نے حج سے یہ مقصد حاصل نہ کیا تو گویا ہم نے حج کی حقیقت کو سمجھا ہی نہیں، ایسی بے رخ عبادات صرف صورتاً عبادات ہوتی ہیں، حقیقتاً نہیں۔ حج بنیادی طور پر مشقت کی عبادت ہے۔ اس کی یہ کیفیت آج سے ہزار سال پہلے بھی تھی اور آج بھی ہے۔ ماضی میں سفر کی صعوبتیں، زاد راہ کی دشواریاں، موسم کی ناگواریاں، نوکیلے پتھروں اور کانٹوں پر چلنا، پانی کی عدم دستیابی اور وسائل کی کمی وغیرہ تھی۔ آج مادی لحاظ سے زیادہ راحتیں بلکہ تعیشات موجود ہیں لیکن مشقت کی روح آج بھی موجود ہے۔ اس مشقت کا سب سے بڑا سبب انسانوں کا ہجوم، ان کی آسائشوں اور تعیشات کا دلدادہ ہونا، محنت و مشقت کا عادی نہ ہونا، جذبہ ایثار و قربانی کا فقدان اور صرف اپنی ذات اور اپنے مفادات کا اسیر ہونا ہیں۔ دیکھا گیا ہے کہ آج طواف، سعی اور رمی جمرات اور منیٰ میں حادثات پہلے سے بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ حاجی جب حج سے واپس آتے ہیں تو اُن کی زبان پر شکایات ہوتی ہیں۔ یہ طرز فکر و عمل اس لئے ہے کہ ہم ذہنی طور پر اس عمل کیلئے تیار ہو کر نہیں جاتے کہ ہم ایک سپاہی کی طرح "کیمپ لائف" میں جا رہے ہیں اور ہمیں ایک بڑی مشقت کے عمل سے گزرنا ہے۔ راحت و آرام اور تعیش ہمارا مقصود و مطلوب نہیں ہے۔ اگر ہم ایسی سوچ لے کر جائیں تو پھر ہر بڑی تکلیف ہمیں چھوٹی نظر آئے اور ہمیں یہ احساس ہو کہ حج کیلئے اتنا بڑا اجر اسی تکلیف و مشقت کا انعام ہے۔ ■

# آپ بھی بنا سکتے ہیں زبردست باربی کیو

## قربانی کے گوشت کو محفوظ کرنے کیساتھ ساتھ باربی کیو بنانے کے حوالے سے شیف گلزار حسین کی اہم ٹپس

لوگ عیدالاضحیٰ کی آمد کے اس لئے بھی شدت سے منتظر رہتے ہیں کہ یہ عید کھانے پینے کے شائقین کے ذوق کی تسکین کا سامان کرتی ہے۔قربانی کے گوشت سے طرح طرح کے پکوان بنائے جاتے ہیں اور باربی کیو کے مزے لوٹے جاتے ہیں۔بقرعید کی مناسبت سے ''ہم مصالحہ'' کے مشہور شیف گلزار حسین مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین کے ذریعے قارئین کو قربانی کے گوشت کو محفوظ کرنے کیساتھ ساتھ باربی کیو بنانے کے حوالے سے رہنمائی فراہم کررہے ہیں۔اُمید ہے کہ ہماری یہ کوشش قارئین کی عید کو مزید چٹخارے دار بنائے گی۔

عیدالاضحیٰ یا بقرعید پر سب سے بڑی پریشانی گوشت کو محفوظ کرنے کے حوالے سے ہوتی ہے۔ عام طور پر قربانی کے فوراً بعد گوشت کو ڈیپ فریزر میں رکھ دیا جاتا ہے تاکہ گوشت خراب نہ ہو لیکن یہ عمل گوشت کے ذائقے کو خراب کرنے کا سبب بنتا ہے۔جب گوشت کٹ جائے تو اسے کم از کم 2 سے 3 گھنٹوں کیلئے ہوا میں رکھیں۔ جب گوشت تھوڑا سا سخت ہوجائے تو اسے ڈیپ فریزر میں رکھ دیں'اس طرح سے گوشت کا ذائقہ خراب نہیں ہوتا۔

لوگ عام طور پر قربانی کے گوشت میں ایک مخصوص مہک آنے کی شکایت کرتے ہیں اور بہت سے لوگ اسی وجہ سے قربانی کا گوشت کھانے سے گریز بھی کرتے ہیں۔اگر قربانی کے گوشت پر آٹے کی بھوسی لگا ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔اس کے بعد گوشت دھوئیں اور پیکٹس بنا کر ڈیپ فریزر میں رکھ دیں یا پھر براہ راست استعمال کریں تو کسی بھی قسم کی بدبو نہیں آئے گی۔

اکثر عیدالاضحیٰ کے موقع پر باربی کیو بنایا جاتا ہے لیکن اکثر اوقات وہ آدھا کچا' آدھا پکا اور سوکھا ہوا بنتا ہے'جس کی کئی وجوہات ہیں۔اگر اچھا باربی کیو بنانا ہے تو کوئلے خریدنے سے لے کر باربی کیو بنانے تک کچھ باتوں کا خیال رکھنا ہوگا۔مثال کے طور پر انگھیٹی خریدنے جائیں تو اسے گہری انگھیٹی کا انتخاب کریں۔خیال رکھیں کہ جو کوئلہ آپ خرید رہے ہیں وہ گیلا نہ ہو۔ ہمارے ہاں کوئلے جلانے کیلئے مٹی کے تیل یا پیٹرول کا استعمال عام ہے جو غلط ہے۔اس طرح جلائے جانے والے کوئلے باربی کیو میں بدبو پیدا کردیتے ہیں۔کوئلے جلانے کیلئے خشک کوئلوں کو ایک جگہ جمع کریں'اس کے نیچے کاغذ جلائیں'جب کوئلے جل اُٹھیں تو انہیں باقی کوئلوں پر پھیلادیں۔اگر پھر بھی ضرورت محسوس ہورہی ہے تو 2 سے 3 کوئلوں پر کھانے پکانے کا تیل ڈال لیں۔اس بات کا خاص دھیان رکھیں کہ سیخیں کوئلے کے عین اُوپر نہ رکھی جائیں بصورت دیگر آپ کی سیخیں جل جائیں گی۔سیخوں اور کوئلے کے درمیان میں کم از کم ایک فٹ کا فاصلہ ہونا چاہیے۔

باربی کیو بنانے کیلئے گوشت کو دونوں کو کم از کم ایک رات قبل میرینیڈ کرنے کیلئے چھوڑ دیں۔اس میں کم از کم اتنی دہی ڈالیں کہ وہ پکاتے وقت تک گوشت کو نرم رکھے۔جب بوٹیوں کو سیخوں پر لگائیں تو خیال رکھیں کہ وہ قریب' قریب ہوں۔بوٹیوں کو سمیٹ کر ایک جگہ کرنے کیلئے آپ ان پر دھاگہ بھی باندھ سکتے ہیں تاکہ انہیں آسانی سے پلٹا جاسکے۔بوٹیوں کو ایک سائز کا رکھیں'اس میں سے لچھے نیچے نہیں گرنے چاہئیں۔خیال رکھیں کہ کوئلے کی آنچ سیخوں پر اچھی طرح سے پڑے ورنہ سیخیں کہیں سے کچی رہ جائیں گی تو کہیں سے جل جائیں گی۔ ■

# قربانی بنائیں آسان

**عیدالاضحیٰ میں خواتین کی ذمہ داریاں بڑھ جاتی ہیں' ردا آفتاب بتاتی ہیں ان ذمہ داریوں کو سہل بنانے کی تراکیب**



عیدالاضحیٰ مسلمانوں کا وہ تہوار ہے جو خوشیوں کیساتھ ساتھ خواتین کیلئے ذمہ داریوں کا تحفہ بھی لے کر آتا ہے۔ قربانی کے گوشت کو سنبھالنا' بانٹنا' پکانا اور پھر آنے جانے والوں کی خاطر مدارت جیسے سینکڑوں کام خواتین کے منتظر ہوتے ہیں' ایسے میں اگر تھوڑی سی سمجھ داری اور منصوبہ بندی سے کام لیا جائے تو مسائل کسی حد تک کم ہوسکتے ہیں۔ مثال کے طور پر قربانی کیلئے ضروری تیاریاں کرلیں۔ گوشت کے برتن اور حصے بنانے والے شاپنگ بیگ پہلے سے ہی قربانی کی جگہ پر لاکر رکھ لیں۔ گوشت پر مکھیاں فوراً آجاتی ہیں' ململ کے کپڑے کو سرکے ملے پانی میں بھگوئیں' اسے نچوڑ کر گوشت پر ڈال دیجئے' مکھیاں نہیں آئیں گی۔

گوشت تقسیم کرنے کیلئے فہرست مرتب کرلیں۔ گوشت کے تین حصے کرلیں' اپنا حصہ علیحدہ رکھیں اور بقایا گوشت ہاتھ کے ہاتھ تھیلیوں میں ڈال لیں۔ اپنے لئے رکھنے والے گوشت کو تھیلیوں میں ڈالیں اور اس پر چٹ لگادیں۔ یخنی' کبابوں' پسندوں' روسٹ اور قورمے کا گوشت علیحدہ علیحدہ کرکے رکھیں۔ لوڈشیڈنگ میں بجلی کی آنکھ مچولی سے گوشت خراب بھی ہوسکتا ہے اس لئے اسے فوراً تقسیم کردیں۔ قربانی کے گوشت اور کلیجی میں ہلکی سی بو ہوتی ہے جس کی وجہ فوری قربان شدہ گوشت کا استعمال ہے۔ پکانے میں سب سے پہلے کلیجی کا نمبر آتا ہے' کلیجی کی بدبو دور کرنے کیلئے چند ثابت لہسن کے جوے کوٹ کر چھلکے سمیت کلیجی پر لگا کر تھوڑی دیر کیلئے رکھ دیں' پھر دھو کر پکالیں۔ کلیجی کو ہلکی آنچ پر پکائیں' اسے زیادہ نہ بھونیں' زیادہ بھوننے سے اس کی غذائیت ختم ہوجاتی ہے۔ کلیجی میں نمک سب سے آخر میں ڈالیں۔

بہاری کباب یا پسندوں کیلئے گوشت کا بڑا ٹکڑا علیحدہ کرکے فریزر میں رکھ لیں' اسے حسب ضرورت پگھلا کر استعمال کریں۔ فریزر کو صاف کریں اور باریک پلاسٹک بچھادیں تاکہ گوشت میں سے پانی اور خون نکل کر فریزر کو گندہ نہ کردے۔

ایک پیالے میں تین کھانے کے چمچے میٹھا سوڈا ڈال کر فرج یا فریزر میں رکھ لیں' اس سے گوشت کی بدبو نہیں آئے گی۔ روسٹ یا ہنٹر بیف کیلئے رکھے جانے والے گوشت کو دھو کر اس پر مصالحہ لگائیں اور پھر فریز کرلیں۔ فریزر سے گوشت نکالتے ہی جما ہوا گوشت کبھی فوراً دیگچی میں نہ ڈالئے بلکہ اسے پگھلا کر پکائیں۔ اسی طرح فریز کیا ہوا کھانا نکالیں تو گرم کرنے کے بعد دوبارہ بچا ہوا کھانا فریزر میں نہ رکھیں' اسے فوری طور پر استعمال کرلیں۔

گوشت ہمیشہ ہلکی آنچ پر پکائیں۔ گوشت سخت ہو تو اسے گلانے کیلئے اس میں کچی چھالیہ کے 2 ٹکڑے' تھوڑا سا سرکہ' ادرک کا ٹکڑا' تھوڑا سا کچا پپیتا یا کچی انجیر میں سے کوئی ایک چیز ڈال کر ایک گھنٹے پہلے رکھ دیا جائے تو گوشت جلدی گل جاتا ہے۔

گوشت کی ہانڈی میں نمک زیادہ ہوجائے تو گوندھے ہوئے آٹے کی 3 یا 4 ٹکیاں بنا کر سالن میں ڈال دیں' نمک کم ہوجائے گا۔ اگر کھانے مرچ زیادہ ہوجائیں تو پریشان نہ ہوں' اس کا سارا تیل نتھار لیں دوسرا تیل ڈالیں۔ اس کے علاوہ سبزی ڈالنے یا لیموں نچوڑنے سے بھی مرچ کی تیزی کم ہوجاتی ہے۔ گھر میں بنایا جانے والا روسٹ یا ہنٹر بیف جلدی خشک ہوجاتا ہے۔ ایک موٹا کپڑا لے کر اس کی چار تہہ کریں۔ اسے پانی میں بھگوئیں' پھر نچوڑ کر روسٹ یا ہنٹر بیف کو اس میں لپیٹ کر فرج میں رکھ دیں۔ اس طرح سے آپ کا روسٹ یا ہنٹر بیف کئی دن تک نرم رہے گا۔

اُمید ہے کہ درج بالا ٹپس آپ کی قربانی اور اس کے بعد کی مصروفیات کو سہل بنانے کا باعث بنیں گی۔ میری جانب سے تمام قارئین کو بہت بہت عید مبارک۔ ■

# عیدالاضحیٰ، مختلف دیسوں کے مختلف پکوان

دنیا بھر میں عید قرباں کے موقع پر خاندان کے کسی بزرگ کے گھر جمع ہو کر روائتی کھانوں کو لطف لیا جاتا ہے

تحریر: نیر رباب

عربی زبان میں عید الکبیر' عیدالاضحیٰ کو کہا جاتا ہے جسے ہم آسان اردو میں بڑی عید کہتے ہیں۔ اس عید کے اور بھی نام ہیں جیسے کہ عید قرباں اور بقر عید جسے بہت سے لوگ بکرا عید بھی کہتے ہیں۔ یہ عید حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسمٰعیلؑ کے اللہ کے حکم پر لبیک کہنے کی یاد میں منائی جاتی ہے۔ ہر سال تمام دنیا کے مسلمان اس واقعے کی یاد میں بقر عید مناتے ہوئے دنبے' بکرے' گائے یا اونٹ کی قربانی کرتے ہیں' مزیدار کھانے بنائے' کھائے اور کھلائے بھی جاتے ہیں۔ خاندان کے سب ہی افراد کسی نہ کسی بزرگ کے گھر میں جمع ہوتے ہیں اور قدیم روائتی کھانوں کا مزا لیتے ہیں جو صرف دادیاں یا نانیاں ہی بنایا کرتی ہیں۔ یہ رسم و رواج صرف پاکستان میں ہی نہیں ہے بلکہ پوری دنیا میں عید کے دن ایسا ہی ہوتا ہے۔ مثلاً مصر میں بقر عید کی خاص ڈش ''فتاح'' ہے جو چاول' روٹی' گوشت کے پارچوں اور مکھن سے بنائی جاتی ہے جبکہ صبح ناشتے میں گوشت کی تلی ہوئی چوکور بوٹیاں اور تلی ہوئی کلیجی کھائی جاتی ہے۔ ترکی اور عثمانی دور میں جو علاقے ان کے زیر حکومت تھے وہاں سویوں سے ایک میٹھا بنایا جاتا ہے جسے کنافہ کہتے ہیں مکھن میں سویوں کو بھون کر کریم چیز میں ملا دیا جاتا ہے۔ اس چیز کیک کو شہد یا شیرہ ڈال کر میٹھا کیا جاتا ہے اور پستے سے سجا کر پیش کر دیا جاتا ہے۔ یہ چیز کیک عثمانی دور حکومت کی ایجاد ہے۔

عمان میں بقر عید کی خاص ڈش ''شووا'' ہے جو عام طور پر عید کے دوسرے یا تیسرے دن کھائی جاتی ہے کیونکہ اس میں سالم بھیڑ یا بکرے کو ناٹ میں لپیٹ کر زمین میں دبا دیا جاتا ہے اور اس پر انگارے رکھ دیے جاتے ہیں' اس کا گوشت اپنی ہی چربی میں گل جاتا ہے۔ اس ڈش کے تیار ہونے میں 18 سے 24 گھنٹے لگتے ہیں۔ شووا کو سادے چاولوں اور ٹماٹر' پیاز' کھیرے اور لیموں کے کچومر سلاد کے ساتھ پیش کیا جاتا ہے۔ اسی طرح ایران' شام اور لبنان میں گوشت کو ہضم کرنے کیلئے دہی' تازہ پودینے کھیرے اور لہسن سے ایک خاص رائتہ بنایا جاتا ہے۔

مراکش میں بھیڑ یا بکرے کے گوشت کو مصالحے لگا کر اوون میں روسٹ کیا جاتا ہے۔ جب گوشت خوب نرم ہو جاتا ہے تو اسے اوون سے نکال کر اس پر شہد ڈال دیا جاتا ہے۔ اس ڈش کا ذائقہ اتنا مزے دار ہوتا ہے کہ بس انگلیاں چاٹتے رہ جائیں' اب اس ڈش کو چاول کے ساتھ کھائیں' روٹی کیساتھ یا صرف سلاد کے ساتھ یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے۔

ایران ہی میں بہت شوق سے کھایا جاتا ہے بھیڑ یا بکرے کے گوشت میں بنایا گیا ''فسنجان'' جس میں انار کا پیسٹ اور پسے ہوئے اخروٹ شامل کیے جاتے ہیں۔ اس ڈش میں گوشت کو ہلکی آنچ پر کئی گھنٹے تک پکایا جاتا ہے جس کی وجہ سے گوشت انتہائی نرم ہو جاتا ہے جبکہ اخروٹ کی چکنائی نکل کر تار بنا دیتی ہے۔ فسنجان کو زعفرانی چاولوں اور سلاد کے ساتھ پیش کیا جاتا ہے۔

بقر عید کے موقعے پر دنیا میں ہر جگہ ایک کام ضرور کیا جاتا ہے اور وہ ہے باربی کیو پارٹی۔ چاہے دوستوں کی ہو یا فیملی کی' گھر کی چھت پر کی جائے یا صحن میں۔ کوئلے کی دھیمی دھیمی آنچ پر پکے ہوئے بیف کباب ہوں' شاشلک ہو' بوٹی کباب ہو یا ملائی کباب یا کافتہ کباب بہت مزا دیتے ہیں اگر ساتھ ہو پودینے کی چٹنی' املی کی چٹنی' تل کی چٹنی یا لہسن مرچ کی چٹنی تو مزہ ہی دوبالا ہو جاتا ہے!!! ■

## مصالحہ کی جانب سے قارئین کو عیدالاضحیٰ مبارک

عیدالاضحیٰ ایک ایسا مذہبی تہوار ہے جس میں عبادت کیساتھ حقوق العباد کو نبھانے کا موقع بھی ملتا ہے۔ اس عید پر عزیزوں، رشتہ داروں، ہمسایوں، غریبوں اور مستحقین کو قربانی کے گوشت کی تقسیم کے عمل کیساتھ ساتھ دعوتوں کا سلسلہ بھی دراز ہوتا ہے۔ ہر کسی کی کوشش ہوتی ہے کہ دعوت کے مہمانوں کو روایتی کھانوں کیساتھ نئے پکوان بھی پیش کیے جائیں۔

اپنے قارئین کی اسی خواہش کو نظر میں رکھتے ہوئے مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین کے زیر نظر شمارے میں عیدالاضحیٰ کی مناسبت سے ہم مصالحہ کے شیفس کے مزیدار اور چٹ پٹے کھانوں کی تراکیب شامل کی گئی ہیں جو یقیناً قارئین کے عید کی رونق کو دوبالا کرنے کا سبب بنیں گی۔










## Leg Roast

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton leg | 2 kg |
| Yogurt (whipped) | ½ kg |
| Ginger paste, raw papaya paste | 3 tbsp each |
| Black pepper (crushed) | 5 tbsp |
| Lemon juice | 5 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| White vinegar | 1 cup |
| Cornflour, water | 2 tbsp each |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |
| Lettuce leaves | for decoration |
| Potatoes (boiled and fried) | as accompaniment |

### Method:

- Break mutton leg bone in half and make deep cuts with a knife on meat.
- Marinate with yogurt, ginger, vinegar, papaya and salt, pierce with a fork and put aside for 2 hours.
- Cook in a wide pot with the lid on.
- When leg is tender add half the lemon juice.
- Mix oil, water, cornflour, soya sauce, remaining lemon juice, black pepper and salt and cook till it thickens.
- Pour it on the mutton leg and put on dum for 10 minutes.
- Decorate dish with lettuce leaves, place leg roast on it and serve with potatoes.

## لیگ روسٹ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی ران | 2 کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ کلو |
| پسی ہوئی ادرک، پسا ہوا کچا پپیتا | 3،3 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 5 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک پیالی |
| کارن فلور، پانی | 2،2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کیلئے |
| آلو (اُبلے اور تلے ہوئے) | ہمراہ پیش کرنے کیلئے |

### ترکیب:

ران کی ہڈی توڑیں اور چھری سے گہرے نشان لگالیں۔ اس پر دہی، ادرک، سرکہ، پپیتا اور نمک ملائیں اور کانٹے سے گوُدکر 2 گھنٹوں کیلئے رکھ دیں۔ اسے ایک بڑے منہ کی دیگچی میں ڈھکن ڈھانک کر پکائیں۔ ران گل جائے تو ½ لیموں کا رس ملالیں۔ ساس پین میں تیل، پانی، کارن فلور، سویا ساس، باقی لیموں کا رس، کالی مرچ اور نمک ملا کر گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ اسے ران پر ڈالیں اور 10 منٹ کیلئے دم پر رکھ دیں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجا کر روسٹ رکھیں اور آلو کے ہمراہ پیش کریں۔








## Qeema Ghotala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced beef | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 125 grams |
| Raw papaya paste | 2 tbs |
| Yogurt malai | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Tandoori masala (packaged) | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup+2 tbsp |
| Fresh coriander, lemon (half cut) | for garnishing |

### Method:

- Mix 2 tbsp oil and all the ingredients in minced meat and put aside for half an hour.
- Heat oil in pot, add minced meat and fry well.
- Transfer in a dish. Garnish with fresh coriander and lemon. Serve.

## قیمہ گھوٹالا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 125 گرام |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی کی بالائی | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیکٹ والا تندوری مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی+2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، لیموں (آدھا کٹا ہوا) | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

قیمے میں 2 کھانے کے چمچے تیل اور باقی اجزاء ملا کر ½ گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں، اس میں قیمہ ڈال کر خوب بھونیں اور ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار قیمہ ہرے دھنئے اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔










## Mutton Stew

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Onion (finely cut) | 4 |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Garlic (whole) | 6 cloves |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Fennel seed | 1 tsp |
| Coriander | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1tsp |
| Hot spices | 1 tbsp |
| Dried mango slices | 4 |
| Green chillies | 4 |
| Curry leaves | 10 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a pot and fry onion lightly till it changes colour and remove.
- Add meat, turmeric powder and salt in the same pot and cook till water dries.
- Fry meat and add onion and all the other ingredients. Put it on dum.
- When oil separates, transfer in a dish and serve.

## مٹن اسٹو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 1/2 پیالی |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| لہسن (ثابت) | 6 جوے |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| سونف | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| امچور | 4 عدد |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| کڑھی پتے | 10 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز ہلکی گلابی کر کے نکال لیں۔اسی دیگچی میں گوشت ہلدی اور نمک ملاکر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔اسے بھون کر پیاز سمیت باقی تمام اجزاء ملائیں اور دم رکھ دیں۔تیل اُوپر آجائے تو ڈش میں نکالیں اور گرما گرم پیش کریں۔










## Nargisi Meatball

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggs (hard boiled) | 8 |
| Minced beef (without fat) | 1 kg |
| Egg (beaten) | 1 |
| Onions (fried) | 2 |
| *Ground Masala | as required |

### Gravy Ingredients:

| | |
|---|---|
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Yogurt | ½ cup |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Coriander powder | 2 tbsp |
| Green cardamoms | 4 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Boil half minced meat and put aside remaining portion.
- Blend both with ground masala in blender and add egg.
- Spread a little minced meat on palm, place an egg on it and roll. Repeat process.
- Heat oil in a wok and fry meatballs.
- Heat oil in a pot, fry onion and spread it on absorbing paper.
- Mix all other gravy ingredients with yogurt and pour in pot.
- Save some onions and add remaining onion with hand crushed.
- Fry masala and add meatballs with 1 cup of warm water.
- When oil separates, put it on dum.
- Halve the meatballs and transfer on a dish.
- Garnish with fried onion and serve.

*Note: 2 tbsp poppy seeds, 1 tsp cumin seeds, 6 roasted almonds, 8 black peppercorns, 2 tbsp roasted chickpeas, 1 tsp black cumin seeds, 8 green cardamoms, 1 tsp red chilli powder and salt to taste.

## نرگسی کوفتے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے (سخت اُبلے ہوئے) | 8 عدد |
| گائے کا بغیر چربی والا قیمہ | ایک کلو |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | 2 عدد |
| ☆پسا ہوا مصالحہ | حسب ضرورت |

### سالن کے اجزاء

| | |
|---|---|
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی | ½ پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پسا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

½ قیمے کو اُبالیں باقی کچا رہنے دیں' دونوں کو ملا کر پسے ہوئے مصالحے کیساتھ بلینڈ کریں اور انڈہ ملا لیں۔ تھوڑا سا قیمہ ہتھیلی پر پھیلا کر درمیان میں ایک انڈا رکھ کر لپیٹیں۔ باقی انڈوں کیساتھ اس عمل کو دہرائیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کوفتے تل لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر جاذب کاغذ پر پھیلا دیں۔ دہی میں سالن کے باقی اجزاء ملا کر دیگچی میں ڈال دیں۔ تھوڑی سی پیاز بچا لیں اور باقی ہاتھ سے کچل کر دیگچی میں ڈالیں۔ مصالحے کو بھون کر کوفتے اور ایک پیالی گرم پانی ملا دیں۔ تیل اُوپر آ جائے تو دم پر لگا دیں۔ کوفتے درمیان سے 2 ٹکڑے کر کے ڈش میں رکھیں اور تلی پیاز سے سجا کر پیش کریں۔

نوٹ: 2 کھانے کے چمچے خشخاش' ایک چائے کا چمچہ ثابت سفید زیرہ' 6 بھنے بادام' 8 ثابت کالی مرچیں' 2 کھانے کے چمچے بھنے ہوئے چنے' ایک چائے کا چمچہ ثابت کالا زیرہ' 8 چھوٹی الائچیاں' ایک چائے کا چمچہ پسی ہوئی لال مرچ اور حسب ذائقہ نمک ملا کر پیس لیں۔










## Pasanday ka Qorma

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pasanday | ½ kg |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Degi red chillies | 4 |
| White vinegar | 1 tsp |
| Coriander seeds | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Dum ingredients:

| | |
|---|---|
| Green cardamoms | 4 |
| Almonds | 6 |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Black cumin seeds | 1 tsp |

### Method:

- Blend dum ingredients in a blender.
- Lightly crush pasanday with a mallet and marinate with raw papaya paste, put aside for half an hour.
- Boil red chillies in a little water and vinegar and blend with coriander in blender.
- Heat oil in a pot and mix yogurt, ginger/garlic paste, red chilli mixture, onions and salt, cook till water dries.
- Then fry and add hot spices powder, cook on low flame till oil separates.
- Add dum ingredients in it and put it on dum for 10 minutes.

## پسندے کا قورمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کے پسندے | ½ کلو |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| دیگی لال مرچیں | 4 عدد |
| سفید سرکہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### دم کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| بادام | 6 عدد |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |

### ترکیب:

بلینڈر میں دم کے اجزاء یکجان کرلیں۔ پسندوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے ہلکا ہلکا کچلیں اور پپیتا لگا کر ½ گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ لال مرچوں کو تھوڑے سے پانی اور سرکے کیساتھ اُبالیں' پھر دھنیے کے ہمراہ پیس لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے دہی' لہسن ادرک' پسی ہوئی لال مرچیں' پیاز اور نمک ڈالیں اور پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ پھر بھونیں اور گرم مصالحہ ڈال کر ہلکی آنچ پر تیل اُوپر آنے تک پکائیں۔ اس میں دم کے اجزاء ڈال 10 منٹ کیلئے دم پر رکھ دیں۔








## Pepper Mutton Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pasanday | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tbsp |
| Ginger paste | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut lengthwise) | 8 |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Lightly crush pasanday with a mallet, marinate with raw papaya paste and put aside for 1 hour.
- Cook pasanday with yogurt and salt till water dries.
- Heat oil in frying pan, fry pasanday and then add in the pot.
- Add remaining ingredients and put on dum.
- Garnish pasanday with fresh coriander and serve.

## پیپر مٹن مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کے پسندے | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک کھانے کا چمچ |
| پسی ہوئی ادرک | 2 کھانے کے چمچ |
| ہری مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 8 عدد |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

پسندوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے ہلکا سا کچل لیں۔ اُن پر پپیتا لگا کر ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ دیگچی میں پسندے دہی اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کرکے پسندوں کو بھونیں پھر دوبارہ دیگچی میں ڈالیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملا کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار پسندے ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔










## Mutton Jalfrezi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Onion (raw paste) | 2 |
| Capsicum (cubed) | 2 |
| Onions (cubed) | 2 |
| Green chillies (cut lengthwise) | 4 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Chilli sauce | 2 tbsp |
| Tomato ketchup | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp + ½ cup |

### Method:

- Heat oil in wok, fry onion paste lightly and add meat, ginger/garlic paste, cumin seeds, salt and cook.
- When water dries, add red chillies, soya sauce, vinegar, chilli sauce and black pepper and fry.
- Add tomato ketchup and remove from flame.
- Heat 2 tbsp oil in frying pan, fry capsicum, green chillies, and onion, then add in meat.
- Add sesame oil and put it on dum for 5 minutes, and serve.

## مٹن جلفریزی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (کچی پسی ہوئی) | 2 عدد |
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچ (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو کیچپ | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + ½ پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے پسی ہوئی پیاز ہلکی گلابی کریں' پھر گوشت' لہسن ادرک' زیرہ اور نمک ملا کر پکائیں۔ پانی خشک ہوجائے تو لال مرچ' سویا ساس' سرکہ' چلی ساس اور کالی مرچ ملا کر بھونیں' پھر ٹماٹو کیچپ ملا کر چولہا بند کردیں۔ فرائنگ پین میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کریں' اس میں شملہ مرچ' ہری مرچ اور پیاز تل کر گوشت میں شامل کردیں' پھر تل کا تیل ملا کر 5 منٹ کیلئے دم پر رکھ دیں۔




# Poora Pakistan
Raha Hai Bol
# Hashmi Ispaghol

روزانہ ہاشمی اسپغول
قدرتی فائبر کا استعمال رکھے

- ✓ معدے کو صاف
- ✓ بلڈشوگر کا لیول برقرار
- ✓ کولیسٹرول کو کم اور دل کو صحت مند
- ✓ قبض سے دور اور نظام ہضم کو درست

Daily Lo... Fit Raho



 www.hashmisurma.com   HashmiSince1794








## Madrasi Gosht

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | 1 kg |
| Desiccated coconut | 3 tbsp |
| Ginger/ garlic paste | 2 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Onion (paste) | 1 cup |
| Poppy seed | 2 tsp |
| Mustard seed | 1 tsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Turmeric paste | 1 tbsp |
| Red chilli paste | 2 tbsp |
| Fenugreek seed | ½ tsp |
| Cumin seed | ½ tsp |
| Curry leaves | 8 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Tamarind pulp | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup + 1 tbsp |

### Method:

- Heat oil in a pot, add mustard, fenugreek and cumin seeds and fry, then add onion, ginger/garlic paste and cook for a few minutes.
- Add meat and fry for a few minutes. Then add yogurt, coconut, little water and fry again.
- Add red chilli paste, turmeric paste, poppy seed, coriander and salt and cook.
- When it becomes tender add tamarind pulp and lemon juice and transfer in a dish.
- Heat 1 tbsp oil in frying pan and fry curry leaves, pour on dish.

## مدراسی گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ایک کلو |
| پسا ہوا ناریل | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (پسی ہوئی) | ایک پیالی |
| خشخاش | 2 چائے کے چمچے |
| رائی دانے | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| ہلدی کا پیسٹ | ایک کھانے کا چمچہ |
| لال مرچوں کا پیسٹ | 2 کھانے کے چمچے |
| میتھی دانے | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 8 عدد |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| املی کا گودا | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی + ایک کھانے کا چمچہ |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے رائی، میتھی اور زیرہ بھونیں، پھر پیاز اور لہسن ادرک ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں گوشت ڈال کر چند منٹ تک بھونیں۔ اس میں دہی، ناریل اور تھوڑا سا پانی ملا کر بھونیں، پھر لال مرچوں کا پیسٹ، ہلدی کا پیسٹ، خشخاش، دھنیا اور نمک ڈال کر پکائیں۔ گوشت گل جائے تو املی کا گودا اور لیموں کا رس ملا کر ڈش میں نکالیں۔ فرائنگ پین میں ایک کھانے کا چمچہ تیل گرم کریں اور کڑھی پتے تل کر ڈش میں شامل کر دیں۔








## Fried Dhaga Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced beef | ½ kg |
| Kidney fat | 100 grams |
| Garlic (chopped) | 2 cloves |
| Ginger (chopped) | 2 inch piece |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Onion (fried) | 1 |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Nutmeg and mace powder | ½ tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tsp |
| Green chillies (chopped) | 3 |
| Fresh coriander (chopped) | ¼ bunch |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |
| Lettuce leaves, tomatoes | for decoration |

### Method:

- Chop all the ingredients except butter, nutmeg and mace powder in a chopper.
- Pierce mixture on wooden skewers and wind with thread.
- Barbecue on coal and remove.
- Heat butter in frying pan. Remove thread from kebab and add to frying pan, add nutmeg and mace and then fry on high flame.
- Transfer in a dish, decorate with lettuce leaves and tomatoes and serve.

## فرائیڈ دھاگا کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| گردے کی چربی | 100 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 2 جوے |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 انچ کا ٹکڑا |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | ایک عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے٬ ٹماٹر | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

چوپر میں مکھن اور جائفل جاوتری کے علاوہ باقی تمام اجزاء یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کو سیخوں پر لگائیں اور دھاگہ لپیٹ لیں۔ انہیں کوئلے پر سینک کر اُتار لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں۔ کبابوں کا دھاگہ کھول کر اس میں ڈالیں اور جائفل جاوتری ملا کر تیز آنچ پر بھون لیں۔ مزیدار کباب سلاد پتے اور ٹماٹر سے سجا کر پیش کریں۔








## Bihari Dum Gosht

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pasanday | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 100 grams |
| Raw papaya paste | 3 tbsp |
| Onion (fried, paste) | 1 |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roasted, crushed) | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Chickpeas (roasted and blended) | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Mustard oil | 4 tbsp |
| Lemon, lettuce leaves, onion | as accompaniment |

### Method:

- Mix all the ingredients thoroughly in a bowl and put aside for 2 hours.
- Pour mixture in a wok and cook on medium flame
- When meat is tender place a cup with burnt coal in the middle of wok and put a few drops of oil on it, cover with lid.
- Transfer on a dish and serve with lemon, lettuce leaves and onions.

## بہاری دَم گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسندے | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 100 گرام |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 3 کھانے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | ایک عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| بھنا اور کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| چنے (بھنے اور پسے ہوئے) | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سرسوں کا تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں، سلاد پتے اور پیاز | ہمراہ پیش کرنے کیلئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں تیل کے علاوہ باقی اجزاء اچھی طرح سے ملائیں اور اسے کم از کم 2 گھنٹوں کیلئے رکھ دیں۔ پیالے کا آمیزہ کڑاہی میں ڈالیں اور درمیانی آنچ پر پکائیں۔ گوشت گل جائے تو اس کے درمیان میں ایک پیالی رکھیں اور اس پر جلتا ہوا کوئلہ رکھ کر چند قطرے تیل ٹپکائیں اور ڈھکن ڈھانک دیں۔ مزیدار بہاری دم گوشت ڈش میں نکالیں۔ اسے لیموں اور سلاد پتے اور پیاز کے ہمراہ پیش کریں۔








## Brain Green Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton brain | 2 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Cloves (crushed) | ½ tsp |
| Cinnamon (crushed) | 1 tsp |
| Black cardamoms (crushed) | 1 tbsp |
| Green cardamoms (crushed) | 1 tsp |
| Red chilli (crushed) | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Coriander (roasted, crushed) | 1 tbsp |
| Cumin seed (roasted, crushed) | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Ginger/ garlic (chopped) | 3 tbsp |
| Fresh coriander | 1 bunch |
| Green chillies | 10 |
| Mint leaves | 1 bunch |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Ginger, green chillies, fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Boil water with turmeric powder. Boil brain in it for few minutes, sieve and then pour cold water on it.
- Blend fresh coriander, mint leaves and green chillies in a blender.
- Heat oil in a pot, fry ginger/ garlic paste till golden. Add cloves, cinnamon, black and green cardamoms, black pepper, cumin seed, coriander, red chilli and salt, cook for 2 minutes.
- Add tomatoes and blended mixture, crush spices and fry.
- Add brain and cook till oil separates and transfer in a dish.
- Garnish with ginger, green chillies and fresh coriander, and serve.

## مغز ہرا مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کے مغز | 2 عدد |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | 2 عدد |
| کُٹی ہوئی لونگ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی دارچینی | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی بڑی الائچی | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی چھوٹی الائچی | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھُنا اور کُٹا ہوا دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| بھُنا اور کُٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی |
| ہری مرچیں | 10 عدد |
| پودینہ | ایک گڈی |
| نمک | حسبِ ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ادرک، ہری مرچ اور ہرا دھنیا سجانے کیلئے | |

### ترکیب:

اُبلتے ہوئے پانی میں ہلدی ڈالیں، اس میں مغز چند منٹ اُبال کر چھلنی میں نکالیں، اس پر ٹھنڈا پانی ڈال کر رکھ لیں۔ بلینڈر میں ہرا دھنیا، پودینہ اور ہری مرچیں یکجان کرلیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن ادرک سنہری کریں، پھر لونگ، دارچینی، بڑی اور چھوٹی الائچیاں، کالی مرچ، زیرہ، دھنیا، لال مرچ اور نمک 2 منٹ تک پکائیں۔ اس میں ٹماٹر اور پسا ہوا مصالحہ ڈال بھونیں، پھر مغز ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں اور ڈش میں نکالیں۔ اسے ادرک، ہری مرچ اور ہرے دھنیے سے سجادیں۔

